کرلیں۔ اس کا بھی خیال رکھیں کہ آپ جیسے آدمی جب ڈر کر مکان چھوڑ دیں گے اور دوسری جگہ رہائش اختیار کریں گے تو بستی کو بھی چھوڑنیکی نوبت آسکتی ہے اور لوگ آپکے عمل سے استدلال بھی کریں گے اس لئے بھی استخارہ کی اہمیت ہے۔

فقط والسلام — املاہٗ العبد محمود غفرلہٗ — ۳ / ۵ / ۱۴۱۱ھ

## (۲۸۰) آدمی کا نفس آدمی کی نہیں مانتا



ڈاک:- باسمہ سبحانہٗ تعالیٰ — حضرت والا زید مجدہم! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

احقر ایک مسجد میں امامت کراتا ہے۔ مسجد کے ایک مصلی ہیں جو ہر وقت احقر کے خلاف پروپیگنڈہ کرتے ہیں، ستانے کے درپے رہتے ہیں جس کی وجہ سے احقر بہت پریشان ہے کیا کروں سمجھ میں نہیں آتا۔ حضرت سے رہبری کی درخواست ہے۔

فقط والسلام

جواب:- باسمہ سبحانہٗ تعالیٰ — محترمی زید احترامہٗ! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

آپ کی مسجد میں جو صاحب مہربانی کرتے ہیں اللہ تعالیٰ انکو ہدایت دے کہ وہ بے تکی بات نہ کریں آپ ان کو اپنا نفس تصور کریں جیسے آپ کا نفس آپکی بات نہیں مانتا وہ بھی آپ کی بات نہیں مانتے۔ خداوند تعالےٰ ہر قسم کے فتنوں سے محفوظ رکھے۔ ایک گاؤں میں ایک تیلی ہے اس کا ایک بیل ہے وہ دن بھر کبھی رات کو بھی کچھ حصہ چکر لگاتا رہتا ہے پھر بھی وہیں ہے مگر ایک دوسری چیز بھی دیکھنے کی ہے کہ سارے گاؤں میں جو چراغ جلتے ہیں اسی بیل کی محنت کا ثمرہ ہے، مستورات کے سر میں کنگھی جو کیجاتی ہے وہ بھی اسی کا فیض ہے۔ غرض اس کا فیض مختلف جہات سے سب کو حاصل ہوتا ہے۔ ایسا بیل کیا برا ہے وہ تو بہت کام کا ہے۔ مولانا ابراہیم صاحب کیطرف سے سلام مسنون۔

فقط والسلام — املاہٗ العبد محمود غفرلہٗ — ۱۳ / ۵ / ۱۴۱۱ھ